فریاد کو پہنچیں اور میری غرض کو پورا فرمائیں۔ اے اللہ بے شک آپ ہر چیز پر قادر ہیں)

(114) لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔

(نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے محمدؐ اس کے رسول ہیں)

(115) کلمۂ شہادت: اَشْهَدُ اَنْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ o

(اقرار کرتا ہوں کہ نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے اور جو واحد ہے جس کا کوئی شریک نہیں اور اقرار کرتا ہوں کہ محمدؐ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں)

(116) کلمۂ تمجید: سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

(پاک ہے اللہ اور تمام تعریف اللہ کے لیے ہے اور نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے اور اللہ بہت بڑا ہے اور نہیں گناہوں سے بچنے اور نہ نیکی کرنے کی قوت مگر اللہ کی مدد سے جو بڑا عالیشان اور بزرگی والا ہے)



(117) درود شریف:

ہدایات:-

الف- اگر یہ دعا ہر روز ہر نماز کے بعد پوری پڑھی جائے تو سب کلمات، آیات اور دیگر دعائیہ سطور فقط ایک ایک بار پڑھنا کافی ہے۔

ب- اگر یہ دعا چوبیس گھنٹے کے دوران فقط ایک بار کسی نماز کے بعد پڑھی جائے تو جن مقامات پر دائرے کی صورت میں یہ نشان (o) لگا ہوا ہے انہیں گیارہ گیارہ مرتبہ اور باقی سب کو ایک ایک مرتبہ پڑھا جائے۔

ج- اگر یہ دعا ہفتہ بھر میں فقط ایک بار کسی نماز کے بعد پڑھنے کی توفیق ہو تو دائرے (o) والے مقامات کو حسبِ فرصت 41 یا 101 بار پڑھا جائے۔ باقی سب ایک ایک بار۔

د- کسی خاص پریشانی، مشکل یا حاجت کے وقت دائرے (o) میں دیئے ہوئے مقامات کو موقع و محل کے اعتبار سے منتخب کر کے انہیں بغیر شمار کے اتنی بار

پڑھا جائے کہ دنیا و مافیہا سے غافل ہو کر دل پر تسکین کا نزول محسوس ہو۔
باقی سب ایک ایک بار۔

**مثلاً:۔**

| | |
|---|---|
| بیماری کی صورت میں: | 51 |
| اولاد کے لیے: | 37 |
| رزق کے لیے: | 33 55 66 67 70 71 |
| توبہ کے لیے: | 82 83 84 85 86 104 |
| حاجت روائی کے لیے: | 31 32 33 35 89 |
| توکل کے لیے: | 42 43 44 45 46 47 48 |
| کسی ظلم یا زبردستی سے نجات حاصل کرنے کے لیے: | 39 52 |
| امن اور حفاظت کے لیے: | 10 11 46 51 58 |
| عزت و حرمت کے لیے: | 59 87 88 |
| ہر طرح کے جائز مقصد کے لیے: | 106 |

ھ۔ اگر نتیجہ اپنی خواہش کے مطابق نکلے تو اسے اپنی دعاؤں اور ریاضت کا ثمرہ نہ سمجھے' بلکہ اللہ تعالیٰ کے فضل کی نعمت سمجھ کر سجدۂ شکر بجالائے۔ بصورت دیگر اللہ کی رضا کی حکمت پر خوش دلی سے صبر و قناعت سے کام لے۔

و۔ اگر اس دعا کو حتی الوسع وظیفۂ حیات بنا کر ثابت قدمی سے اس پر استقامت اختیار کی جائے' تو یہ بھی کرامت سے کم نہیں۔

**وَمَا تَوْفِيقِيٓ إِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيبُ ۝**

(اور مجھ سے جو کچھ توفیق ہو جاتی ہے صرف اللہ کی مدد سے ہے۔ اسی پر میں بھروسہ رکھتا ہوں اور اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں۔)